نیست جُز مصطفیٰ مرا درکار
ہست در دو جہاں محمدؐ یار




تصنیف
سلطان الکاملین حجۃ العارفین عبد النبی المختار حضرت خواجہ محمدؐ یار فریدی قدس سرہ

# آشنائے راز

سلطان الکاملین حضرت خواجہ محمد یار فریدیؒ نے جس طرح زبان اور دل کی ہم زبانی سے وحدت الوجود کو سامعین کے وجود میں رچا بسا دیا اور شعر و سخن کے آہنگ میں اس اِدق فلسفے کی تشریح کی وہ اپنی طرز کی پہلی مثال ہے۔

کتابوں کی دنیا میں وحدت الوجود کا چرچا رہا لیکن عامی اس فلسفے کی تہ تک نہ اتر سکے۔ فتوحاتِ مکیہ سے لے کر الروض المجود تک کا علم انہیں مرعوب تو کرتا رہا۔ مرغوب نہ ہوا۔

یہ سعادت برہانِ محبتِ نبوی حضرت خواجہ محمد یار فریدی کے حصے میں آئی، کہ انہوں نے عامۃ الناس کی زبان میں بات کی اور فتوحاتِ مکیہ کے ادق مقامات اور وحدت الوجود کی شرح میں تحریر کی گئی دوسری تصانیف کے سنگلاخ نکات کو اپنی زبان فیض ترجمان میں پانی کر دیا۔ وحدت الوجود کو عوام کی سمجھ کے مطابق پیش کرنا اور ہر کسی کو کسی نہ کسی تک اس کے معانی و مفاہیم تک رسا کرنا حضرت خواجہ محمد یار فریدیؒ کے سوا کسی کا منصب نہ ہوا

فلسفہ وحدت الوجود ... کی طرف ہماری قوت شامہ حضرت خواجہ محمد یار فریدی ... کے دم قدم سے متوجہ ہوئی انہوں ... دیا

حضرت خواجہ محمد یار فریدی ... تو جس کی حمد کرتے ہیں وہ محمد ہوتا ہے ... وہ ... کہتے ہیں تو بات خداوندِ عظیم و کریم تک جا پہنچتی ہے وہ اپنی شیریں گفتاری کا سبب مدح و حمد کو قرار دیتے ہیں

| | |
|---|---|
| ار چہ بیکارم بکردم کار را | صد ہزار الحمد آں دلدار را |
| تا ثنا خوانِ محمد گشتہ ام | رشک مے آید بمن ابرار را |
| گرچہ حساں نیستم سحباں نیم | مدح او شیریں کند گفتار را |

راجا رشید محمود

ایڈیٹر ماہنامہ نعت لاہور

70 =
115



شبیہ مُبارک

حضُور پر نور عبدالنّبی المختار حضرت خواجہ مُحمّد یار فریدی قدس سرہٗ العزیز

تواریخِ عُرس: ۱۲ تا ۱۴ رجب المرجب



## شبیہ مُبارک

مرشدِ کامل نازک ثانی عبدُالنّبی المالک حضرت خواجہ غُلام نازک کریم محمّدی فریدی قُدِّس سرّہُ العزیز

تواریخِ عرس: ۲۲ تا ۲۴ مُحرم الحرام

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ھو المحمد جل مجدہ

نیست جز مصطفیٰ مرا در کار
مست در دو جہاں محمد یار

# دیوانِ محمدی

موسوم بہ

# انوارِ فریدی



تصنیف

سلطان الکاملین حجۃ العارفین عبد النبی المختار حضرت خواجہ محمد یار فریدی قدس سرہ

باہتمام


اشاعت ادبیہ دربار محمدیہ گڑھی شریف تحصیل خان پور ضلع رحیم یار خان

۷۸۶

نام کتاب.............. دیوانِ محمدی

مصنف.............. حضرت خواجہ محمد یار رحمۃ اللہ علیہ

ناشران.............. صاحبزادہ غلام قطب الدین سجادہ نشین آستانہ عالیہ گڑھی شریف

مطبع............. بلیک ایرو پرنٹرز ۲۵-سی لوئر مال لاہور

کتابت............. محمد عبدالرحمن سدیدی معظمی چشتی لاہور

بار.............. پنجم مئی سنہ ۱۹۹۱ء، شوال المعظم سنہ ۱۴۱۱ھ

تعداد.............. گیارہ سو ۱۱۰۰

سائز.............. ۱۸×۲۳=۸

قیمت..............





ملنے کا پتہ

آستانہ عالیہ دربار محمدیہ

گڑھی شریف تحصیل خانپور ضلع رحیم یار خان پنجاب پاکستان

دار العلوم محمدیہ فریدیہ ہربنس پورہ ٹاؤن لاہور

# بُلبُلِ بُستانِ رسالت

برِّ عظیم پاک و ہند کی علمی ، دینی ، روحانی ، تہذیبی ، سیاسی اور معاشرتی زندگی کا اگر بنظرِ غائر مطالعہ کیا جائے ، تو یہ حقیقت روزِ روشن کی طرح عیاں ہوتی ہے کہ یہاں کے باشندوں کے عقائد و اعمال ، اخلاق و کردار اور رسوم و رواج پر جس قدر اثر اہل اللہ کا ہے اتنا اثر دوسرے کسی طبقے یا مکتبِ فکر کا نہیں ہے ، یہ اہل اللہ جنہیں عوام کی زبان میں صوفیائے کرام اور اولیائے عظام کہا جاتا ہے کون تھے ؟ کس لیے آئے تھے ؟ ان کے معمولات کیا تھے ؟ اور یہاں کے معاشرے میں کون سا انقلاب برپا کرنا چاہتے تھے ؟ ان سوالات اور موضوعات پر کچھ عرض کرنا پرانی باتوں کو دہرانے کے مترادف ہوگا ۔ اس سرزمین کا ہر فرد اس حقیقت سے بخوبی آشنا ہے کہ یہی وہ لوگ تھے جنہوں نے ہماری اس سرزمین کو فکر و خیال کی رعنائیوں اور اپنی سیرت و کردار کی ضیا باریوں سے نور اور روشنی عطا کی ۔ اِن نفوسِ قدسیہ کا انقلاب آفریں طریق کار ذات سے شروع ہو کر کائنات پر محیط تھا اور ان اصحاب کا سب سے زیادہ نمایاں وصف ان کی فکر اور کردار کی یکسانیت تھی ، یعنی یہ لوگ وہی بات کہتے تھے جن پر ان کا اپنا

حاصل کرلی۔ حضرت خواجہ غلام فرید (قدس سرہ) ساکن چاچڑاں ضلع ڈیرہ غازیخان کے دستِ حق پرست پر سلسلہ عالیہ چشتیہ میں بیعت ہوئے، اور حضرت خواجہ غلام فریدؒ کے وصال کے بعد آپ کے صاحبزادے حضرت خواجہ محمد بخش المعروف بہ نازک کریم کی خدمت میں دس سال تک کسبِ فیض کیا اور اُن کے مدرسہ میں تدریسی فرائض سرانجام دیے۔ ان کے وصال کے بعد ایک عرصے تک اُن کے صاحبزادے حضرت خواجہ محمد معین الدینؒ کی خدمتِ اقدس میں رہے، اور اجازت و خلافت سے سرفراز ہوئے۔ اس کے بعد اپنے وطن گڑھی اختیار خاں چلے گئے اور تبلیغ و اشاعتِ دین و مسلکِ حقہ میں ہمہ تن مصروف ہو گئے۔

۱۳۳۳ھ / ۱۹۱۵ء میں حرمین شریفین کی زیارت سے مشرف ہوئے اور روضۂ رسول (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) پر حاضری کا اعزاز حاصل کیا۔ مولانا کی تقریر حد درجہ دلکش اور پُر اثر ہوا کرتی تھی۔ تصوّف کے اسرار و مسائل کو بیان کرنے میں یدِ طُولیٰ رکھتے تھے، چونکہ خود بھی صاحبِ حال تھے، اس لیے اِن کی گفتگو بے حد مؤثر ہوتی تھی، اور سُننے والوں پر محویّت کا عالم طاری ہو جاتا تھا۔ ایک دفعہ خان پور میں تقریر کے لیے تشریف لے گئے، اور آغازِ تقریر میں فرمایا کہ ہمارے بعض مخالف دوست یہ اعتراض کرتے ہیں کہ یہ صرف اچھی آواز کے ساتھ تقریر کرنا جانتے ہیں اور کسی چیز سے سروکار نہیں ہے۔ چنانچہ میں آج خاموش تقریر کروں گا۔ پھر حاضرین سے فرمایا کہ آنکھیں بند کر لو اور میرے ساتھ مِلکر ذکر کرو، چند مرتبہ ذکر کرنے کے بعد آپ خاموش ہو گئے۔ پوری محفل پر سناٹا چھا گیا اور حاضرین تین گھنٹے تک مسلسل سر جھکائے خاموشی

کے ساتھ بیٹھے رہے اور کسی کو وقت کے گزرنے کا احساس نہ ہو سکا۔

لاہور میں اکثر تشریف لاتے اور حزب الاحناف اور انجمن نعمانیہ کے سالانہ اجلاس میں شرکت فرمایا کرتے تھے۔ مثنوی مولانا روم نہایت خوش الحانی سے پڑھا کرتے تھے، عوام و خواص آپ سے مثنوی سننے کے شائق تھے۔ ایک ملاقات کے دوران حکیم الامت علامہ محمد اقبالؒ نے بھی آپ کو مثنوی سنانے کے لیے استدعا کی، جس پر آپ نے حضرت علامہ کو ان کے دولت کدہ واقع جاوید منزل لاہور مثنوی سے محظوظ کیا تھا۔ آپ نے اپنی عمر مبارک کا ایک بڑا حصہ لاہور اور امرتسر میں تبلیغ و اشاعت دین کے سلسلے میں بسر کیا۔ رمضان المبارک اپنے آبائی علاقے گڑھی اختیار خاں میں گزارتے تھے باقی گیارہ ماہ اکثر سیر و سیاحت اور تبلیغ اسلام کے سلسلے میں گھر سے باہر ہی بسر کیا کرتے تھے۔

۱۴ رجب المرجب ۱۳۶۸ھ / مئی ۱۹۴۸ء بروز پیر رات کے وقت لاہور میں آپ کا وصال ہوا، اور حضرت میاں میر رحمۃ اللہ علیہ کے احاطہ میں دیوار کے ساتھ بیرونی جانب دفن ہوئے۔ چھ ماہ بعد آپ کا تابوت گڑھی اختیار خاں منتقل کیا گیا، بارہ سال کے بعد قریب ہی نو تعمیر روضہ میں آپ کا صندوق مبارک منتقل کیا گیا جو صحیح و سالم تھا، اسی امر کا ذکر آپ نے اپنے اس شعر میں فرمایا تھا۔

وہ خاکسار ہوں بہر رسم سرافراز رہا
کہ خاک ہو کے بھی ہر ذرہ اشکبار رہا

جہاں آپ کا مزار پُرانوار مرجع خلائق ہے۔ ہر سال ۱۲، ۱۳، ۱۴ رجب کو بڑی دھوم دھام کے ساتھ آپ کا عرس منعقد ہوتا ہے، جس میں آپ کے ہزاروں عقیدت مند شریک ہوتے ہیں۔

(حالات ماخوذ از تذکرہ اکابر اہلسنت، لاہور کے اولیائے چشت، دیوانِ محمدی)

جیسا کہ پیشتر عرض کیا جا چکا ہے کہ ہمارے صوفی شعراء کے ہاں دین سے وابستگی، ھادیٔ دو جہاں سرورِ کون و مکاں صلی اللہ علیہ وسلم سے عقیدت و پیار، اور اپنے شیخ طریقت سے محبت و احترام تین ایسے بنیادی اور اساسی موضوعات ہیں، جن کے گرد ان نفوسِ قدسیہ کی تمام تر شعری صلاحیتیں گھومتی ہیں۔ دین سے اُن کا پیار ایک فطری عمل کا نتیجہ ہے۔ ہر بالغ نظر شخص اپنے عقائد سے وابستگی کا اظہار اور ان کی ترویج و اشاعت اپنا فرض منصبی خیال کرتا ہے جبکہ خداوندِ قدوس نے انسان کو خلیفۃ الارض کہکر اس پر تبلیغِ دین کو فرض قرار دے دیا ہے۔ کیونکہ اسی طرح انسان زمین پر اللہ تعالیٰ کا نائب ہونے کا اعزاز برقرار رکھ سکتا ہے۔ صوفیائے کرام کا یہ مقدس گروہ اس اہم ذمہ داری سے ہر دور میں اور ہر قسم کے حالات میں عہدہ برآ ہوتا رہا ہے۔ جس کے نتیجے میں مجھے عرض کرنے کی اجازت دیجیے کہ ہم سب اِس سرزمین پر مسلمان کہلانے کے دعوے دار ہیں، یہ انہی صوفیاء و مشائخ کی محنت و کاوش اور فیضان کا نتیجہ ہے۔ دگرنہ ہسپانیہ سیاسی اقتدار کے ختم ہونے کے ساتھ ہی اسلام اور اہل اسلام کے ساتھ جو کچھ ہوا اُس سے کون واقف نہیں ہے، اور وہ عمل یہاں بھی دہرایا جا سکتا ہے۔ حضرت مولانا خواجہ محمد یار فریدی

کی تمام ترحیات مستعار اور اُن کا کلام اس اہم ذمہ داری سے پورے طور پر عہدہ برآ ہو رہا ہے۔

خواجہ محمدّ یار فریدی کے کلام کا ایک اہم موضوع عشقِ رسالتمآب (صلّی اللہ علیہ وسلّم) بھی ہے۔ جو انہیں اپنے پیر و مُرشد حضرت خواجہ غلام فرید اور دوسرے صوفی شعراء کے ہاں بدرجہ اتم موجود دکھائی دیا تھا۔ ایسا کیوں نہ ہوتا، انسانیّت کو اسلام کی دولتِ لازوال سے سرفراز کرنے والی ایک آپ ہی کی ذاتِ گرامی ہے جنہوں نے نہ صرف اس آفاقی پیغام کو ربِّ کائنات سے انسانیّت کی طرف منتقل کیا، بلکہ اپنے افعال و کردار سے یہ بھی ثابت کیا کہ یہی وہ دستورِ حیات ہے جسے اختیار کر کے دنیا میں فلاح و کامرانی اور آخرت میں سرخروئی حاصل کی جاسکتی ہے۔ چنانچہ اپنے اس عظیم بےمثال محسن و مُربّی (صلّی اللہ علیہ وسلّم) کے افعال و کردار اور شمائل و خصائل کا ذکر "دیوان محُمّدی" کے ایک ایک شعر سے بخوبی محسوس کیا جاسکتا ہے۔ اور لطف کی بات یہ ہے کہ یہاں شاعر کے ہاں فارسی، اردو اور سرائیکی کی سی مختلف زبانیں ہونے کے باوجود عقیدت و احترام کا ایک ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر اشعار کے پیچ و خم میں پوری طرح موجزن ہے۔ گویا دیوانِ محُمّدی کا ایک بڑا حصّہ نعتِ رسول پر مشتمل ہے، جس میں عقیدت و احترام کے نو بہ نو گل بوٹے آنکھوں کو نور اور دل کو سرور کی دولت سے مالا مال کرتے ہیں۔ سلام بحضورِ خیر الانام سے چند اشعار ملاحظہ ہوں، جن میں عقیدت و احترام کے ساتھ ساتھ بے ساختہ پن اور شاعر کی والہانہ شیفتگی نے سادگی و پُرکاری کا رُوپ دھار لیا ہے۔

کی تمام ترحیات مستعار اور اُن کا کلام اس اہم ذمہ داری سے پورے طور پر عہدہ بر آ ہو رہا ہے۔

خواجہ محمّد یار فریدی کے کلام کا ایک اہم موضوع عشقِ رسالتمآب (صلّی اللہ علیہ وسلّم) بھی ہے۔ جو انہیں اپنے پیر و مُرشد حضرت خواجہ غلام فرید اور دوسرے صوفی شعراء کے ہاں بدرجہ اَتم موجود دکھائی دیا تھا۔ ایسا کیوں نہ ہوتا، انسانیّت کو اسلام کی دولتِ لازوال سے سرفراز کرنے والی ایک آپ ہی کی ذاتِ گرامی ہے جنہوں نے نہ صرف اس آفاقی پیغام کو ربِّ کائنات سے انسانیّت کی طرف منتقل کیا، بلکہ اپنے افعال و کردار سے یہ بھی ثابت کیا کہ یہی وہ دستورِ حیات ہے جسے اختیار کرکے دنیا میں فلاح و کامرانی اور آخرت میں سرخروئی حاصل کی جاسکتی ہے۔ چنانچہ اپنے اس عظیم بےمثال محسن و مُزکّی (صلّی اللہ علیہ وسلّم) کے افعال و کردار اور شمائل و خصائل کا ذکر "دیوانِ محمّدی" کے ایک ایک شعر سے بخوبی محسوس کیا جاسکتا ہے۔ اور لطف کی بات یہ ہے کہ یہاں شاعر کے ہاں فارسی، اردو اور سرائیکی کی سی مختلف زبانیں ہونے کے باوجود عقیدت و احترام کا ایک ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر اشعار کے پیچ و خم میں پوری طرح موجزن ہے۔ گویا دیوانِ محمّدی کا ایک بڑا حِصّہ نعتِ رسول پر مشتمل ہے، جس میں عقیدت و احترام کے نو بہ نو گل بوٹے آنکھوں کو نور اور دل کو سرور کی دولت سے مالا مال کرتے ہیں۔ سلام بحضورِ خیر الانام سے چند اشعار ملاحظہ ہوں، جن میں عقیدت و احترام کے ساتھ ساتھ بے ساختہ پن اور شاعر کی والہانہ شیفتگی نے سادگی و پُرکاری کا رُوپ دھار لیا ہے۔

السّلام اے سیّد و سالارِ ما — السّلام اے سرور و سرکارِ ما

السّلام اے قبلۂ حاجاتِ ما — السّلام اے کعبۂ طاعاتِ ما

السّلام اے پادشاہ کُن فکاں — السّلام اے شاہبازِ لامکاں

السّلام اے ناقۂ خیر الرُسُل — السّلام اے شیر بخش جزو کُل

السّلام اے کعبۂ ہر خاص و عام — السّلام اے قبلۂ حال و مقام

نعت لکھنا کس قدر مشکل، کٹھن اور نازک مرحلہ ہے، اس کے متعلق حضرت مولانا احمد رضا خاں فاضل بریلوی نے ایک جگہ لکھا ہے۔

"حقیقتاً نعت لکھنا نہایت مشکل کام ہے جس کو لوگ آسان سمجھتے ہیں اس میں تلوار کی دھار پر چلنا ہے۔ اگر بڑھتا ہے تو الوہیت میں پہنچ جاتا ہے اور کمی کرتا ہے تو تنقیص ہوتی ہے۔ نعت کے مقابلے میں حمد آسان ہے کہ اس میں راستہ صاف ہے۔ جتنا چاہے بڑھ سکتا ہے۔ غرض حمد میں ایک جانب اصلاً کوئی حد نہیں اور نعت شریف میں دو جانب سخت حد بندی ہے۔" (الملفوظ حصّہ دوم ص ۴۰)

اعلیٰحضرت فاضلِ بریلوی کی طرح اسی نازک مقام کی خبر عزت بخاری نے اِن الفاظ کے ساتھ دی تھی ۔

ادب گاہیست زیرِ آسماں از عرش نازک تر

نفس گم کردہ می آید جنید و بایزید ایں جا

"دیوانِ محمدّی" میں نعتیہ کلام کا مطالعہ کرتے ہوئے جہاں عشق و محبّت اور والہانہ پن اپنے عروج پر دکھائی دیتا ہے اور اشعار کی بے ساختگی قاری کی توجہ

فوری طور پر اپنی جانب مبذول کراتی ہے، وہاں نعت کا معیار بھی یہاں کے صوفی نعت گو شعراء سے مختلف نہیں ہے۔ کہنے کا مقصد یہ ہے کہ جہاں حضرت بُلّھے شاہ احد و احمد میں "میم" کی اِس انداز سے بات کرتے ہیں

پھیر "کُن" کیہا "فیکون کمایا"، بے چونی تو چون بنایا

"آحد" دے وچ "میم" رُلایا، تاہیوں کیتا ایڈ پسار

ہن میں لکھیا سوہنا یار، جس دے حُسن دا گرم بازار

تو وہاں حضرت خواجہ محمّد یار فریدی بھی اس روایت سے پیچھے نہیں رہے، اُن کے ہاں بھی ایسے بہت سے اشعار ملتے ہیں جہاں تلوار کی اِس تیز دھار کی پہچان مشکل ہو جاتی ہے اور حمد و نعت میں خط امتیاز کھینچنا مُشکل ہو جاتا ہے۔

بندگی سے آپ کی ہم کو خداوندی ملی

ہے خداوندِ جہاں بندہ رسُول اللہ کا



احد نال احمد رَلا کیوں نہ ڈیکھاں!

حبیبِ خدا کوں خدا کیوں نہ ڈیکھاں

ہیں صورت دے اوہلے اوہ بے صورت آیا

محمّد دی صورت ڈسا کیوں نہ ڈیکھاں

حضرت خواجہ مُحمّد یار فریدی کی نعتیہ شاعری خاص طور پر سرائیکی لہجے میں کہی گئی نعتیں خواجہ غلام فرید کے اثر سے خالی نہیں ہیں۔ بلکہ جہاں معنی و مفہوم میں یکسانیّت پائی جاتی ہے وہاں اظہار کے سلسلے میں بھی مُرشد کا رنگ خاصا گہرا

ہے ۔ اس سلسلے میں ایک نعت جس کا مطلع ہے ۔

ہر صورت وچ اظہار ڈٹھم
گل خار کوں گل گلزار ڈٹھم

ہی پیش کر دینا کافی ہے :-

دیوانِ محمدیؐ کا ایک اہم موضوع مرشدِ طریقت خواجہ غلام فرید کی تحسین اور اُن سے امداد و اعانت طلب کرنے سے تعلق رکھتا ہے ۔ چنانچہ دیوان میں مناقب کا یہ حصہ جہاں مرشد طریقت کی عظمت و رفعت کا واشگاف انداز میں اظہار پر مشتمل ہے وہاں پیر اور مرید کے درمیان اس عظیم روحانی رشتہ پر بھی روشنی ڈالی گئی ہے ۔ عقیدت و محبت کا رنگ خاصا گہرا ہے ۔ دیوان کا یہ وہ حصہؐ ہے جو مرید کو پیر کے حضور ادب و احترام کا سبق مہیا کرتا ہے ۔ وہاں مرید کی نظروں میں پیر کے مقام سے آشنائی بھی ہوتی ہے ۔

صورتِ رحمان ہے تصویر میرے پیر کی
عَلّمَ القرآن ہے تقریر میرے پیر کی

کیا کہوں کس سے کہوں کہنے کی حاجت ہی نہیں
کھلتی ہے تصویر سے توقیر میرے پیر کی

دیکھتے ہی مٹ گیا نقشِ خودی دل سے مرے
راجمِ شیطان ہے تصویر میرے پیر کی

سنگدل جیسا ہو میرے سامنے ہوتا ہے موم
یہ مری صورت میں ہے تاثیر میرے پیر کی

خاک زر ہوتی ہے پتھر لعل بنتے ہیں یہاں

باعثِ ایمان ہے اکسیر میرے پیر کی

دیوان محمدی میں جہاں حضرت خواجہ غلام فرید کے بلند پایہ مناقب شامل ہیں، وہاں امام الاولیا حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم، حضرت غوث اعظم شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور برّ صغیر کے اکابر صوفیاء کے حضور خراجِ عقیدت بھی حضرت خواجہ محمدّ یار فریدی کے ذوقِ سلیم اور وسیع المشربی کا ثبوت مہیّا کرتا ہے، ان عظیم اور عہدساز روحانی شخصیات میں حضرت خواجہ معین الدین چشتی، حضرت خواجہ سیّد محمدؒ گیسو دراز، حضرت خواجہ شاہ محمود تونسویؒ اور حضرت خواجہ علاء الدین علی احمد صابرؒ خاص طور پہ قابلِ ذکر ہیں۔ ان مناقب و منظومات میں وہی انداز اور اظہار ہے جو خواجہ صاحب کو صوفیا سے ورثہ میں حاصل ہوا تھا۔ حضرت مولائے کائنات علی کرم اللہ وجہہ الکریم کے حضور آپ کے چند اشعار ملاحظہ ہوں :۔

| | |
|---|---|
| اے فخرِ ہر نبی و ولی یا علی مدد!! | علّامِ ہر خفی و جلی یا علی مدد |
| ہر مشکلیکہ حل نشود از تو حل شود | حلّالِ مشکلاتِ کُلّی یا علی مدد |
| در ظلِّ لطفِ عام تو عالم پناہ یافت | ظلِّ خدائے بے بدلی یا علی مدد |
| اے منتہائے جملہ سلاسل چہ گومت | دانائے راز جزو و کلی یا علی مدد |
| امداد یا علی مدد اے مرتضیٰ علے | اے یا علی علی ولی یا علی مدد |
| فریاد و زاریم نگرو لطف کن شہا | من مُلتجم تو پاک کلی یا علی مدد |

ان تمام تر معروضات سے یہ نتیجہ اخذ کرنا ہرگز درست نہ ہو گا کہ دیوانِ محمدی میں ان مضامین کے علاوہ اور موضوعات نہیں ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ حضرت

خواجہ محمدؐ یار کی شاعری ایک گلدستے کی مانند ہے، جس میں مختلف اقسام اور مختلف رنگ کے خوبصورت اور دیدہ زیب پھول اپنی بھینی بھینی خوشبو سے قاری کے مشامِ جاں کو معطر کرتے ہیں، تصوّف کے اسرار و رموز اور عشق کی معاملہ بندیاں دیوان میں جا بجا بکھری پڑی ہیں ـــــ صوفیا کا مسلک کیا ہے اور وہ معاشرے سے کس قسم کے روابط استوار کرنا چاہتے ہیں، اس سلسلے میں اُن کی اِس غزل کو ملاحظہ فرمائیں۔

| | |
|---|---|
| درد مندیم و درد ملتِ ما است | دردِ دلدار دین و دولتِ ما است |
| ننگ و ناموس رانمی خواہم! | ذلّت کوئے دوست غرۃ ما است |
| زخم بر زخم بآیدم ہردم | مرہمِ زخمِ ما جراحتِ ما است |
| فاعل فعل ہو اللہ است | ایں دلیل کمال عصمت ما است |
| ہست مسجودِ ما محمدؐ ما | سجدہ درگہش عبادت ما است |

حضرت خواجہ محمدؐ یار کی شاعری میں جہاں فکر کی پاکیزگی لائق تحسین و آفرین ہے، وہاں اظہار کی خوبصورتی اور دلنوازی بھی قاری کی توجہ کو اپنی طرف مبذول کرانے میں اہم مقام رکھتی ہے۔ غزل کے انداز نے ان کی شاعری میں ایک فطری خلوص، حقیقی سچائی اور سوز و گداز کی دولت کو بھی عام کر دیا ہے جس کی نظیر بہت کم شعراء کے ہاں اس شدّت کے ساتھ دکھائی دیتی ہے۔ اور سب سے بڑھ کر خوبی یہ ہے کہ ایک شاعر کا بیک وقت تین زبانوں میں اس کامیابی کے ساتھ اظہارِ خیال کرنا کرامت نہیں ہے تو اور کیا ہے، اردو زبان میں آپ کی مہارتِ تامہ کے سلسلے میں اتنا ہی عرض کر دینا کافی ہے کہ گڑھی اختیار خاں

جیسے دور افتادہ مقام پر زندگی بسر کرنے کے باوجود اتنی صاف اور شستہ اُردو اللہ کی عطا نہیں تو اور کیا ہے۔ باقی رہا فارسی زبان کا تعلّق ——— تو اس سلسلے میں یہی عرض کیا جا سکتا ہے کہ اس میں ان کا کمال کوئی بڑی بات نہیں، لیکن اظہارِ خیال کے وہ پھُول جو آپ نے اپنے اشعار میں پیش کیے ہیں وہ بہت کم شعراء کے ہاں دکھائی دیتے ہیں۔ پنجابی کے بہاولپوری لہجے میں اظہار کا سلیقہ آپ کو اپنے معاشرے سے عطا ہوا اور اِس سلسلے میں آپ کے پیر و مرشد کے شعری کمالات کو بڑا دخل حاصل ہے:۔

آخر میں دعا ہے کہ اللہ تعالےٰ دیوان محمدؐی کے شائع کرنے والوں کے خلوص اور محبّت کو اپنے لطف و کرم سے نوازے اور اپنے حبیب پاک صاحبِ لولاک صلّی اللہ علیہ وسلّم کے صدقے میں ہم سب کو اسی راستے پر چلنے کی توفیق عطا کرے جس پر ہمارے اکابر صوفیائے کبار اولیائے عظام اور مشائخ طریقت عمل کرتے رہے اور اپنے متوسّلین کو عمل پیرا ہونے کی دعوت دیتے رہے ہیں:۔

آفتاب احمد نقوی

شعبہ اردو گورنمنٹ جناح اسلامیہ کالج سیالکوٹ

۹/ اپریل ۱۹۸۱ء

## ہنس کے کہا محمدؐ آ ۔ میں ہوں محمدؐ عرب !

حضرت قبلہ محمد یار فریدی قدس سرہٗ صوفیائے کرام کی کہکشاں میں دمکتے ہوئے ۔ تابندہ و خیرہ بہ چشم نور کی ایک ایسی کرن ہیں جس کا شرار فسوں سلطان العارفین حضرت قبلہ خواجہ غلام فرید رحمۃ اللہ علیہ کے شعلے سے پھوٹا ۔ تمام صوفیائے کرام و اولیاء عظام کا رُخ غارِ حرا سے پھوٹنے والے چاند کی طرف ہے ۔ اسی ماہِ دو عالمؐ کا نوران کے افعال و کردار پر منعکس نظر آتا ہے ۔ اللہ کے یہ نرالے بندے اپنی خاکستر میں عشقِ حقیقی کی ایک ایسی چنگاری لے کر دُنیا میں آئے جو ابدالآباد تک ۔ کڑی در کڑی یونہی سلگتی رہے گی ۔ لَو دیتی رہے گی ۔ ایک کا سلسلہ دوسرے سے ۔ یوں ملتا ہے جیسے دور سے آسمان پر ستاروں کے جھرمٹ بالکل ایک جیسے نظر آتے ہیں لیکن ذرا قریب ہو کر دیکھیں تو ہر ستارا دوسرے سے جدا نظر آتا ہے ۔ البتہ سب کا مخزنِ نور اور مآخذِ ظہور ایک ہی ہے ۔

حضرت خواجہ محمد یارؒ کی ساری زندگی مُرشد کی نگاہِ فیض کا کرشمہ ہے ۔ مرشد کامل ہو تو دل کی دُنیا زیر و زبر کر کے رکھ دیتا ہے ۔ حضرت قبلہ خواجہ غلام فریدؒ سائیں نے اپنی نگاہِ فیض سے جناب خواجہ محمد یار کو محمد یار فریدی بنا دیا ۔

جب آپ فریدی ہوئے تو رمزِ محبت سے شناسا ہوئے ۔ دیدِ مزید کی لذت سے آگاہی ہوئی تو محمدؐ یار، محمدؐ کا یار بن گیا۔ محمدؐ نام کا خمار ایسا تھا کہ تزکیۂ نفس و معرفتِ الٰہیہ کی ساری منزلیں طے کر گئے، اپنے ہی نام سے نسبت کا عصا نکلا جس نے حیات کے چڑھے دریا کو بیچ دھارے میں سے دو لخت کر دیا۔ جہاں وصالِ محبوب کا حسین سنگم تھا۔ وہیں پر خواجہ محمدؐ یار کو دل کی ہر تمنا کا سراغ مل گیا۔

ہم نامِ محمّد ہوں مدّاحِ محمدؐ بھی
ہاتھوں سے نہ چھوٹے گا دامان محمد کا!

اپنے نام کی معنویت پر کس قدر نازاں ہیں ؎

خطا میری سب سے بڑی تھی مگر !
محمدؐ نے بخشی خطائے محمّد!

قدموں میں لوٹ پوٹ ہو کر رسائی حاصل کرنے کی ادا دیکھیے ؎

ہنس کے کہا محمدؐ آ۔ میں ہوں محمدِؐ عرب
میرا جہاں گزر رہا تیرا وہاں گزر نہیں!

برصغیر کی پوری تاریخ میں صوفیائے کرام نے تبلیغ اسلام کے لیے جو سنہری کارنامے انجام دیے ہیں انہی کی وجہ سے روحِ جنیدیؒ و صدائے بلالیؓ کی گونج ہمیشہ کے لیے اس سرزمین پر رہ گئی ہے۔ صوفی شعراء میں تین قدریں مشترک ہوتی ہیں۔

تصوّف

# تبلیغ
# اور
# شاعری

سارے صوفی شعرا نے تبلیغ و تدریس کے لیے شاعری کو ابلاغ و اظہار کا ذریعہ بنایا بلکہ بعض شعراء نے تو کئی کئی زبانوں میں شاعری کی خواجہ محمدؒ یار نے بھی تین زبانوں میں شاعری کی۔

شاعری ایک الہامی کیفیت ہوتی ہے۔ ایک ایسا وجدان ___ جس میں لمحہ بھر کے لیے ___ بندے کی کوئی تار رب سے مِل جاتی ہے۔ پھر من کا طنبورہ آپ ہی آپ بجتا رہتا ہے۔ زبان گہر اگلتی ہے اور قلم موتی چنتا رہتا ہے، صوفیوں کی شاعری ساری اندر کی شاعری ہے۔ اندر کے ایک خوبصورت سفر کی داستانِ دلآویز ہے

من نمی دانم کجا ئم کیستم !
در خودیٔ خود فنا ئم کیستم
بے نوایم بے نوا ایم بے نوا
بے نوایاں را نوا ایم کیستم

حضرت خواجہ محمد یار قدس سرہٗ کی شاعری طلب وصل و طرب ِوصل کے اندر جذب و کیف دوری و رنجوری ___ رسائی و نارسائی ___ بندگی و زندگی ___ کا ایک خوبصورت گلدستہ ہے۔

دار الشفا میں رہ کے میں بیمار کیوں رہوں
چارہ ہے جب تو میرا تو ناچار کیوں رہوں

شاعری کیا ہے بس ایک مست الست کی سی کیفیت ہے کہ جس طرح کسی دیوانے کے ہاتھ میں نامِ محمّد کا اِکتارا آگیا ہے۔ اور زخمی انگلیوں کی پوروں سے نغمے پھوٹ رہے ہوں ــ

ہم تو قرآن کے حافظ ہیں پڑھا کرتے ہیں
رُخِ محبوب ! انوکھا ہے یہ قرآن اپنا

خواجہ محمد یار کی شاعری پر اپنے مرشد قبلہ خواجہ پیر سائیں فرید سائیں کی شاعری کا رنگ بھی چڑھا ہوا ہے۔ کیا کہئے ــ جب مرشد قوس قزح کے سات رنگوں میں نظر آئے تو کوئی رنگ ایسا رنگ نہیں رہتا۔ دراصل مرشد ہی کا رنگ صبغۃ اللہ کا مظہر ہے ــ تو پھر اس کا رنگ، حرف و آہنگ میں کیوں نہ چمکے گا ــ

ہر ہک دے وچ ہک دا جلوہ
ہر جا ہک دے ڈیرے !

حضرت خواجہ غلام فرید فرماتے ہیں ؎

ہک جلوہ ہر ہر طرف ڈٹھم
سو گوٹھ ڈٹھم سو دیار ڈٹھم

درج ذیل اشعار حضرت خواجہ محمد یار کے ہیں مگر فکری و لسانی ہم آہنگی کی وجہ سے اکثر لوگ انہیں خواجہ غلام فرید سائیں کے اشعار سمجھ لیتے ہیں۔

حقیقت محمد دی پا کوئی نئیں سگدا
ایتھاں حبیب دی جا ہے الا کوئی نئیں سگدا

مذاہب دے جھگڑے اساں چھوڑ بیٹھے

محبت دا جھگڑا چھڑا کوئی نئیں سگدا

حضرت خواجہ محمد یار قدس سرہٗ کی سرائیکی شاعری میں حزن و ملال، موسیقیت کا رچاؤ، فکری بالیدگی، دل کی کیفیتوں کا اتار چڑھاؤ، روائتی مٹھاس، ایک انمٹ آس اور سوندھی سوندھی مٹی کی باس ہے۔

محمدؐ محمدؐ پکیندیں گزر گئی

احد نال احمد ملیندیں گزر گئی

ان کی شاعری صحرا میں پچھلے پہر دبے پاؤں چلنے والی ہواؤں کی طرح والہانہ اور دل میں اتر جانے والی شاعری ہے۔

سدا جیویں رقیباں وچ تے خوش تھیویں حبیباں وچ!

اساڈے وت نصیباں وچ، لکھی ہئی نت جدائی سانول

اکھیں دی چوک توں صدقے، کجل دی نوک توں صدقے

تساڈی جھوک توں صدقے، نہ ڈھہندی ہئی جدائی سانول

بُشریٰ رحمٰن

۳۱ / مارچ ۱۹۹۱ء

"وطن دوست"

لاہور

درج ذیل شعر کی حقانیت پر مدلل

# جواب

از :- غزالیِ زماں علامہ سید احمد سعید شاہ صاحب کاظمی مدظلہ

گر محمدؐ نے محمدؐ کو خدا مان لیا
پھر تو سمجھو کہ مسلمان ہے دغاباز نہیں

سلام مسنون۔ دعا۔

حضرت قبلہ خواجہ محمد یار صاحب کا وہ شعر جو تم نے لکھا ہے، اور اسی جیسی دوسری عبارات (جو مسلّم بین الفریقین علماء کی کتابوں میں بکثرت پائی جاتی ہیں) مسئلہ وحدۃ الوجود پر مبنی ہیں، جس کا خلاصہ یہ ہے کہ تعیّنات سے قطع نظر کرکے موجود حقیقی یعنی مَابِہِ الموجُودِیّت حق سبحانہ و تعالیٰ کے سوا کچھ نہیں۔ ہر شی کا یہی حال ہے کہ تعیّنات کا انتفا ہو جائے تو حقیقتِ حقہ کے سوا کچھ نہ ہوگا، اس میں نبی غیر نبی حتیٰ کہ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بھی خصوصیت نہیں، لیکن عامہ خلائق مظاہرِ ناقصہ ہیں۔ اور اولیائے کرام اپنے مراتب کے لحاظ سے کامل مظہر ہیں، اور انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام ان سے زیادہ مظاہرِ کمال اور جمیع کائنات سے اکمل و افضل مظہریت حضور سیدِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لیے حاصل و ثابت ہے۔ اس لیے کہ کمال امور اضافیہ عینی سے ہے۔

دیکھیے خواجہ محمد یار صاحب کے شعر کا مضمون حضرت شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ کے کلام میں ہے، فتوحاتِ مکیہ جلد ثانی ص ۱۲۷، انت تحسبہٗ

محمّد العظیم الشان کما تحسب السراب ماءً وھو ماءٌ فی رأی العین فاذا جئت محمدًا لم تجد محمدًا وجدت اللّٰہ فی صورۃ محمدیۃٍ ورأیتہٗ برؤیۃٍ محُمّدیۃ، یعنی تم محمّد عظیم الشان صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم کو محمّد گمان کرتے ہو جیسے کہ تم سراب کو دور سے دیکھ کر پانی سمجھتے ہو اور وہ ظاہری نظر میں پانی ہی ہے، مگر حقیقتاً آب نہیں ہے بلکہ سراب ہے اسی طرح جب تم محمّد صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم کے قریب آئے گے تو تم محُمّد صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم کو نہ پاؤ گے بلکہ صورتِ محمدیہ میں اللّٰہ تعالیٰ کو پاؤ گے اور رویتہٖ محمّدیہ میں اللّٰہ تعالیٰ کو دیکھو گے۔) اسی طرح شاہ ولی اللّٰہ صاحب محدّث دہلوی رحمۃ اللّٰہ علیہ کے کلام میں اسی قسم کا مضمون موجود ہے۔ انتباہ کے ص۹۲ پر فرماتے ہیں، صورتِ مرشد کہ ظاہرًا دیدہ میشود مشاہدۂ حق سبحانہٗ وتعالیٰ است۔ درپردہ آب و گل و صورت مرشد کہ درخلوت نمودار میشود آں مشاہدۂ حق تعالیٰ است بے پردہ آب و گل۔ غور کیجیے صورتِ مُرشد کے دیکھنے کو حق تعالیٰ کا مشاہدہ فرمارہے ہیں اور آب و گل یعنی جسمانیت اور بشریت کو محض ایک پردہ قرار دے رہے ہیں۔
آج کے دیوبندی وحدۃ الوجود کے بھی مُنکر ہیں، حالانکہ جن حضرات کو یہ اپنے مشائخ قرار دیتے ہیں وہ اس مسئلہ پر بڑے متشدّد اور حریص رہے ہیں۔ دیکھیے انور شاہ صاحب کشمیری اپنی کتاب فیض الباری جلد رابع ص۴۲۸ حدیث شریف فکنت سمعہ الّذی یَسْمَعُ بہٖ کے تحت دیوبندیوں کے بیان کردہ معنی کا رد کرتے ہوئے کہتے ہیں، قلتُ وھٰذا اعدول عن حق الالفاظ لانّ قولہ کنت سمعہ الذی بصیغۃ المتکلم یدلُّ علی انّہٗ لم یبق من المتقرب

بالنوافل الّا جسدہ وشبحہ وصار المتصرف فیہ الحضرۃ الالٰہیۃ فحسب وھو الذی عنّاہ الصوفیۃ بالفناءِ فی اللہ تعالٰی ای الانسلاخ عن دواعی نفسہ حتّٰی لایکون المتصرف فیہ الاھو وفی الحدیث لمعۃٌ الی وحدۃ الوجود وکان مشائخنا مولعون بتلک المسئلۃ الی زمن الشاہ عبد العزیز أمّا انا فلست بمتشددٍ فیھا۔ انتھٰی

یعنی کنت سمعہ الذی کے یہ معنی بیان کرنا کہ بندہ کے کان آنکھ وغیرہ اعضا حکم الٰہی کی نافرمانی نہیں کرتے، حق الفاظ سے عدول کرنا ہے، اس لیے کہ اللہ تعالےٰ کے قول کنتُ سمعہ الذی میں کنت صیغہ متکلّم اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ متقرب بالنوافل یعنی بندہ میں سوائے جسد وصورت کے کوئی چیز باقی ہی نہیں رہی اور اُس میں صرف اللہ تعالیٰ ہی متصرف ہے اور یہی وہ معنی ہیں جن کو حضرات صوفیائے کرام فنا فی اللہ سے تعبیر کرتے ہیں، یعنی بندہ کا دواعی نفس سے بالکل پاک ہوجانا یہانتک کہ اُس بندہ میں اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی شی قطعاً مُتصرّف نہ رہے۔ اور حدیث مذکور (فکنتُ سمعہ) میں وحدۃ الوجود کی طرف چمکتا ہوا اشارہ ہے۔ اور ہمارے شاہ عبد العزیز صاحب محدّث دہلوی کے زمانہ تک اس مسئلہ وحدۃ الوجود میں بڑے متشدد اور حریص تھے لیکن میں اس کا قائل تو ہوں لیکن متشدّد نہیں ہوں، اس عبارت سے مسئلہ وحدۃ الوجود کا اکابر ومشائخ دیوبند کے نزدیک حق ہونا اظہر من الشمس ہے۔ اب شاہ ولی اللہ صاحب کی عبارت ملاحظہ فرمایئے، انتباہ ص۹۱ پر لاالٰہ الا اللہ کے تحت فرماتے ہیں، نیست ہیچ معبودے ومقصودے وموجودے مگر حق تعالیٰ۔ مبتدی را ارادہ عوام بگوید نیست ہیچ معبودے، ومتوسط را

ارادہ خواص بگوید نیست ہیچ مقصود ے، و منتہی را ارادہ اخص الخواص بگوید نیست ہیچ موجود ے۔ اسی طرح انفاس رحیمیہ میں شاہ ولی اللہ صاحب کے والد ماجد حضرت شاہ عبد الرحیم صاحب فرماتے ہیں، کفرِ شریعت دو معبود پنداشتن است۔ اسی طرح صد ۳۳ پر عبارت ہے۔ خواجہ محمد یار صاحب پر کفر کا فتویٰ لگانے والے آنکھیں کھول کر دیکھیں کہ شاہ ولی اللہ صاحب اور ان کے والد ماجد دو موجود حقیقی جاننے کو کفر حقیقی فرما رہے ہیں۔ اس کے بعد دیوبندیوں کے مسلّم بزرگ انور شاہ صاحب کشمیری کی عبارت سے محی الدین ابن عربی رضی اللہ عنہ کی توثیق سُنیے۔ فیض الباری جلد اول صد ۱۷۴ پر لکھتے ہیں، اما اھل العلم منھم فاکثرھا نتعلق بحل مسائل الصفات وغیرھا ونعمت الکشوف ھی۔ یعنی حضرات صوفیائے کرام میں سے جو لوگ اہلِ علم ہیں ان میں سے اکثر حضرات امورِ الٰہیہ میں مسائلِ ذات وصفات سے تعلّق رکھتے ہیں، جیسے شاہ ولی اللہ صاحب اور شیخ اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔ حضرت شیخ رضی اللہ عنہ کی توثیق ہمارے جلیل القدر فقہائے کرام نے بھی فرمائی ہے۔ دیکھیے دُرِّ مختار جلد دوم صد ۳۰ مطبوعہ نولکشور لاہور میں ہے، شیخ اکبر رضی اللہ عنہ کا تذکرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں، انّہ کان رضی اللہ عنہ شیخ الطریقۃ حالاً وعلماً وامام الحقیقۃ حقیقتاً واسماً ومُحِیَ رسوم المعارف فعلاً واسماً۔ الحاصل خواجہ محمد یار صاحب کے اشعار کا مبنیٰ مسئلہ وحدۃ الوجود ہے۔ اگر وحدۃ الوجود کو شرکیہ عقیدہ کہا جائے تو تمام مشائخ دیوبند کافر ومشرک قرار پائیں گے کیونکہ وہ سب وحدۃ الوجود پر متشدّد ہیں۔ جیسا کہ انور شاہ کشمیری کی عبارت منقولہ بالا سے ثابت ہے۔ پھر اُن اشعار

کی بنا پر اگر مولانا محمدؐ یار صاحب کی تکفیر کی جائے، تو حضرت شیخ اکبر اور شاہ ولی اللہ صاحب رحمہما اللہ تعالیٰ کی عبارات منقولہ بھی بالکل خواجہ صاحب موصوف کی عبارت جیسی ہیں ۔ لہذا ان دونوں کی تکفیر بھی لازم آتی ہے ۔شاہ ولی اللہ صاحب کا مخالفین کے نزدیک مسلم بزرگ ہونا اس قدر واضح ہے کہ اس کے لیے کسی ثبوت کی ضرورت نہیں ۔اور شیخ اکبر رحمۃ اللہ علیہ کی توثیق انور شاہ صاحب کشمیری اور صاحبِ دُرِّ مختار کی عبارتوں سے ظاہر ہے ۔ لہذا شیخ اکبر علیہ الرحمۃ کی تکفیر انور شاہ صاحب اور صاحبِ دُرِّ مختار کی تکفیر کو مستلزم ہوگی، کیونکہ کافر کی تکفیر فرض ہے اور اس کی توثیق حرام بلکہ کفر ہے ۔ نتیجہ ظاہر ہے کہ خواجہ محمدؐ یار صاحب کا دامن اس مسئلہ میں ایسے اکابرِ اُمّت کے ساتھ وابستہ ہے کہ جن کے سامنے سرِ تسلیم خم کرنے کے سوا کوئی چارہ نہیں ۔ واللہ اعلم بالصواب ، تمت بالخیر !





گرچہ بے کارم بکردم کار را | صد ہزار الحمد آں دلدار را
تا ثنا خوانِ محمدؐ گشتہ ام | رشک می آید بمن ابرار را
صد ہزاراں الصلوٰۃ والسلام | اے خدا از من رساں سرکار را
آں شہِ کون و مکان و لامکاں | ضامنِ ہر مسلم و کفّار را
دافعِ درد و مصیبت ہائے ما | شافعِ بدکار و بدکردار را
ہم بہ آل و ہم بہ اصحابش تمام | پیرِ چشتی مخزنِ اسرار را
گرچہ حسّاں نیستم سحبان نیم | مدح او شیریں کند گفتار را
لب بلب جستم ولیکن لب زدم | چوں بشکلِ غیر دیدم یار را

دیدنم بنگر کہ با چشمِ سرم
شکلِ حق دیدم محمدؐ یار را



اے آنکہ نقشِ پائے تو نقشِ جبینِ ما

سوئے تو سجدہ حُجتِ اسلام و دینِ ما

ما مستفیضِ احمد و تو فیضِ احمدی

اے ابرِ نو بہار، کرم بر زمینِ ما

در دستِ خویش عُروہٗ وثقیٰ گرفتہ ایم

دامانِ یارِ ماست چہ حبلُ المتینِ ما

فارغ زایں و آں شوم ار یک نگہ کنی

قربانِ یک نگاہِ تو ہم آن و این ِ ما

ساقی و مَے و مُطرب و مے خانہ و نگار

ایں پنج یار روز و شب آمد قرینِ ما

تنہا شدیم از دو جہاں فارغ آمدیم

ہر لحظہ ہر دم است کسے ہم نشینِ ما

کَے پُر شود ز شربتِ دیدارِ آں نگار

جامِ نگاہِ چشمِ خداوند بینِ ما

ترس اے فلک شکستنِ دلہا رو امداد
بس نازک است ایں دلِ نازک ترینِ ما

ما از سگانِ کوچۂ آں شاہِ صَولتیم
شیرِ ژِ ژاں غلامِ غلامِ کمینِ ما

از بندگانِ حضرتِ سرکار نازکیم
سُلطانِ ما جنابِ مُحمّد معینِ ما

عبدالفرید و فرد و فریدیم از دو کون
اے مردِ راہ نوش ز جامِ یقینِ ما



| | |
|---|---|
| السّلام اَے سیّد و سالارِ ما | السّلام اے سرور و سرکارِ ما |
| السّلام اَے قبلۂ حاجاتِ ما | السّلام اے کعبۂ طاعاتِ ما |
| السّلام اَے بادشاہِ کُن فکاں | السّلام اے شاہبازِ لامکاں |
| السّلام اَے نور بخش ہر ضمیر | السّلام اَے طُور بخشِ مستنیر |

السّلام اَے ناقۂ خیرُ الرُّسُل　　السَّلام اَے شیر بخشِ جزو کل

السّلام اَے کعبۂ ہر خاص و عام　　السَّلام اَے قبلۂ حال و مقام

خوش بگفت آں سید و مولائے ما　　درمیانِ مثنوی حالِ شما!

درنیابد حالِ پختہ ہیچ خام　　پس سخن کوتاہ باید والسلام

السّلام اَے خطِّ توحیدِ خدا　　السّلام اے شرحِ شانِ مُصطفےٰ

الوداع اَے جُرم بخشِ مُجرماں　　الفراق اَے دارِ تو دارُ الاماں

الوداع اَے رُوئے تو قرآنِ ما　　الفراق اَے بوئے تو فرقانِ ما

الودع اَے درد و ہم درمانِ ما　　الفراق اَے مشکل و آسانِ ما

از برائے مالک کون و مکان　　خواجۂ عثمان شہِ ہر انس و جان

از خزان و بادِ آں آزاد باد　　گلشنِ شاہِ فرید آباد باد

میروم بازم بخواں بارِ دگر　　تا کنم خاکِ درت کُحلُ البصر

بُلبلم گُل کُن مَرا از یک نظر

اَے نگاہِ پاک تو اکسیر گر!!



## عرضِ حال بدرگاہِ حضرت بندہ نواز قبلۂ عالم السید محمد گیسو دراز رضی اللہ عنہ

اے عارفِ حقیقت و دانائے رازِ ما — شاہنشہِ زمانہ و بندہ نوازِ ما

اے پیر و دستگیر و تواں بخشِ ناتواں — اے حافظِ نشیبِ من و ہم فرازِ ما

من بدکن و پلید و پلیدی شعارِ من — تو پاک و پاکبازِ من و پاک سازِ ما

طے شد رہِ دراز بجذبِ درازِ تو — لطفِ دراز اے شہِ گیسو درازِ ما

من بندۂ فریدم و مولائے من فرید — بنواز بندہ را شہِ بندہ نوازِ ما

ہر چہ دہی بصورتِ حضرتِ فرید دہ — جز حضرتِ فرید نشد کارسازِ ما

آوردہ ام بدرگہِ پاکِ تو آں شفیع — کز بہرِ نازِ او کرمے بر نیازِ ما

محمود حق چراغِ جہاں کعبۂ دلم — ہر لحظہ سوئے قبلہ رُویش نمازِ ما

حمد و ثنا صانعِ مطلق کہ کردہ است — محرابِ ابروئے تو برائے نمازِ ما

با چشمِ حق نگر نگر دگر کسے بمن ! — عینِ حقیقت است شئونِ مجازِ ما

گل برگہ است مخزنِ گل ہائے نو بہار — مارا بس است یک گلِ بندہ نوازِ ما

نامم محمدؐ است و کلامم محمدؐ است — جامِ محمدم بدہ اے چارہ سازِ ما

بدرگاہِ شہِ اجمیر جائے کردہ ام پیدا

کہ بر عرشِ خدا من استوائے کردہ ام پیدا

الاٰیا اہلِ یثرب من بایں چشمِ محمّد بیں!

ز اجمیری محمّد مصطفائے کردہ ام پیدا

کریمے درد منداں را دوائے کردہ ام پیدا

رحیمے بیکساں را متکائے کردہ ام پیدا

بچشمِ نرگسیں زحمت زدائے کردہ ام پیدا

شفیعِ ہر کسے رحمت کشائے کردہ ام پیدا

بہر مشکل عجب مشکل کشائے کردہ ام پیدا

کہ محبوبِ خدا نازک ادائے کردہ ام پیدا

حبیبِ ہر بیچارے طبیبِ دردمندارے

نوائے بے نوا ظلِّ خدائے کردہ ام پیدا

برائے لا دوائے حضرتِ عیسیٰ بحمدِ اللہ

دریں اجمیر یک دار الشفائے کردہ ام پیدا

مکینِ لامکاں عرش آستاں ہردم گلِ خنداں

زبہرِ بلبلِ ایں گُل آشنائے کردہ ام پیدا



## تاریخِ وصال حضرت خواجہ شاہ محمود صاحب تونسوی رحمۃ اللہ علیہ

برفت از جہاں آہ شیخاً کبیراً
سمیعاً بصیراً بشیراً نذیرا

بدربارِ دُربارِ شاہِ سلیماں
علیماً کلیماً مشیراً وزیرا

مقامِ محمّد چو محمود آمد
جہاں حامدش گشت حمداً کثیرا

مقامِ محمّد نمرد و نمیرد
کہ حی باذنہٖ سراجاً منیرا

بفردِ فریدی خبر شد شنیدی

کہ محمود نافاز فوزاً کبیرا



تا دلت گشت دلبرِ ما
ساجدِ تست ایں سرِ ما

خاک روبِ درگہت را
ریشِ ما نیز شہپرِ ما

بس کرم کردہ کہ می گفتی — ایں سگِ ماہست بر درِ ما

خاکپائے سگانِ راہست — مشکِ مانیز عنبرِ ما

بندۂ بندگانِ پاکت — ہست کسریٰ وقیصرِ ما

ایں چہ گفتی سرم فدایت — در سرِ تُست چوں سرِ ما

از ہوائے رُخت چہ گویم — اے رُخت مہرِ انورِ ما

خوش نشیں اے جہاں غلامت — بر سر و دیدۂ ترِ ما!!

غازۂ روئے ماسجودت — خاکپائے تو افسرِ ما

آں فرید زمانست پیرم — اے خدا ایں مقدسِ ما

فردم و ہم فریدِ عالم — شاہدِ ماست پیکرِ ما

چوں محمدؐ بگشت یارم

روز و شب ہست در برِ ما



خمرِ کہن بخشد بما — جامِ فریدالدینِ ما

شُد خوردنش فرضِ خُدا — در مذہبِ ما دینِ ما

در شکلِ شیخ ما نشاں — شد جلوۂ آں بے نشاں

بنگر ز چشمِ ما عیاں — اَے منکرِ آئینِ ما

از فقرِ فخرالدّینِ ما — شد جلوۂ شانِ خُدا

ایں جانِ ما بادا فدا — بر فقرِ فخرالدّینِ ما

شانِ خدا شانش بہ بیں — فیضانِ چشمانش بہ بیں

شاہِ جہاں شد بالیقیں — زد پیک پے تمکینِ ما

ہر نقش پائے فردِ ما — مسجُودِ مردانِ خُدا

یک مرد سازد گرد را — پائے فریدالدّینِ ما

ما از ازل در دیرِ تو — مستغنیتیم از غیرِ تو

دائم خوریم از خیرِ تو — اَے منعمِ دیرینِ ما

آہش ز آہِ مصطفےٰ — جاہش ز جاہِ مصطفےٰ

نظرش نگاہِ مصطفےٰ — طٰہٰ ما یٰسین ما

قدرش گواہِ مصطفےٰ — تاجش کُلاہِ مصطفےٰ

داند الٰہِ مصطفےٰ — تحسین ایں تحسینِ ما

در صورتِ خیرُ الرسل　　در سیرۃ مولائے کُل

در باغِ حق بے مثل گُل　　شاہنشہِ مسکینِ ما

اے مطلعِ شمس و قمر　　اے مظہرِ خیرُ البشر

روزے کہ کردی یک نظر　　تمکین بشد تلوینِ ما

اَے قبلۂ قدوسیاں　　اَے کعبۂ اہلِ جہاں

بہرِ رسُولِ مُرسلاں　　مطلق بکن تعیینِ ما

دیدم عجب آئینہ　　تختِ خدا در سینہ

سینا زرشکش کینہ　　یعنی شہِ بے کینِ ما

گشتیم ما ہم در بدر　　رفتیم ما زیر و زبر

جزُ سجدۂ ایں پاک در　　ہرگز نشد تسکینِ ما

از خدِّ اُو خوباں خجل　　از قدِّ او سرواں بگِل

از مدِّ او شُد مدِّ ظِل!　　بیں اَے دِلِ حق بینِ ما

شد خضر و موسیٰ مستِ تو　　خواہد خُدا پیوستِ تو

اَے دستِ ما در دستِ تو　　اَے خواجہ، تلقینِ ما

گاہے نہ گفتی از کرم اے گلبنِ باغِ قدم

غمگیں مشو با ما چہ غم

اے بلبلِ غمگینِ ما



## تاریخِ وصال حضرت خواجہ شاہ محمد معین الدین ثانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

لَقَدْ رَاحَ مَنْ کَانَ شَیْخًا کَرِیْمًا

جَلِیْلًا جَمِیْلًا رَؤُفًا رَحِیْمًا

تَفَکَّرْتُ فِیْ اِرْخِہٖ ذَاتَ یَوْمٍ

فَقَالُوْا لَقَدْ فَازَ فَوْزًا عَظِیْمًا

۱۳۱ ـــــــ ھ ـــــــ ۳۷

کیست آں کو در نظر دارد عیاں صد گنجہا

کیست آں کو ہے زداید از دلِ ما رنجہا

گنج بخشِ رنج بخش و شاہ سازِ ہر گدا

کار سازِ بے نوا شاہنشہِ ہر دو سرا

سیّد و مخدومِ ما ثانی علیؑ المرتضیٰ

رہبرِ ہر گمرہ و ہم گمرہاں را مدّعا

دلبرِ ہر دلبر و ہم دلبراں را منتہیٰ

سیرتِ آں مرتضیٰ و صورتِ آں مصطفیٰ

مظہرِ ذاتِ خدا و منظرِ بس دل رُبا

سیّد و مخدومِ ما ثانی علیؑ المرتضیٰ

کعبۂ اہلِ دل و ہم قبلۂ اہلِ صفا

آستاں دارد مگر مسجودِ املاکِ خدا

گر بخواہد مے شود یک دم زمیں مثلِ سما

منکرِ شانِ خدا بنگر بیا با چشمِ ما

## سیّد و مخدومِ ما ثانی علی المرتضےٰ

جسمِ تو نورِ خدا و روحِ تو نورِ علےٰ

طورِ تو شد جا بجا منظورِ ذاتِ مصطفےٰ

مورِ تو شیرِ وغا و زورِ تو زورِ خدا

لا فتیٰ اِلّا علی در شانِ تو دائم روا

## سیّد و مخدومِ ما ثانی علیؓ المرتضےٰ

چشمہا دارد ز حشمت ایں سگِ کہف الورےٰ

یک نظر بہرِ خدا اے تاجدارِ انّما

تا شود دردِ دلِ ما از نگاہت کیمیا

گُل شود بُلبُل اگر باشد قبول ایں التجا

## سیّد و مخدومِ ما ثانی علیؑ المرتضیٰ

بلبلِ باغِ فریدم گرچہ دارم صد خطا

عاشقِ شانِ مجیدم گرچہ دارم نقصہا

عُقدۂ دارم بکار و کارِ من در عقدہا

چشمِ رحمت برکشا اے گنج بخشِ حق نما

## سیّد و مخدومِ ما ثانی علیؑ المرتضیٰ



آنانکہ چشم بر رُخِ اللہ وا کنند
واجب بُوَد کہ گوشۂ چشمے بما کنند

محبوبِ مطلقیم و برُخ پردہ ہشتہ ایم
با چشمِ پردہ در، رُخِ ما را لقا کنند

ما در خودیِ خویش خدا را بدیدہ ایم
از خود روندگاں ہمہ خود را خدا کنند

خوباں اگر بصحنِ دلم جلوہ ہا کنند
باآں مکاں مکینِ مرا سجدہا کنند

زخمِ جگر کہ بہ نشود تا ابد مگر
خوباں اگر بہ تیرِ نگاہش دوا کنند

بے جرم کشتن و بنازش نیادن
در کیشِ خویش بندگیِ کبریا کنند

گاہے بچشمِ مہر نگاہے نہ کردہ اند | عذرِ ندیدن اینکہ ز دیدن حیا کنند
درچشم موتِ عاشق و در لب حیاتِ او | در بندگی نگہ ہمہ کارِ خدا کنند
با ظلم خو گرفتن و بے عدل زیستن | جائے نیاز بود مگر نازہا کنند

بینندگان بچشمِ حقیقت شناسِ خویش
نامِ کسے محمّدِ خیرُ الوریٰ کنند



آمد بدرگہِ تو گنہگار یا فرید | در دستِ نفسِ خویش گرفتار یا فرید
دُور از لطافتے و سراسر کثافتے | ثُمَّ قَسَتْ قُلُوبُکُمْ دار یا فرید
من نابکار و سخت ستمگار یا فرید | تو کارسازِ ہر کس و ستّار یا فرید
من تلخ و تلخ کار و بد اطوار یا فرید | تو قند و قند ساز و شکر بار یا فرید
صد رہزن اند در رہ و من ناتوان ترم | از بہرِ بختیار نگہدار یا فرید
از بہرِ قطبِ دین و شہنشاہِ عاشقین | در خیلِ عاشقاں خدا آر یا فرید
از دور در حضور رسیدم بلطفِ تو | الطافِ بے شمار تو در کار یا فرید
دیرینہ بلبلم ز ازل قیدِ دامِ تو | در گلستانِ خویش مرا دار یا فرید



اے کز نگاہِ نازِ تو ناز آفریدہ اند | وز طاقِ ابروئے تو نماز آفریدہ اند
زُلفِ مسلسلت کہ بدور و تسلسل است | واللہ بس کہ مخزنِ راز آفریدہ اند
ہر چند ایں درازیے راہِ نگارِ ما | حبلُ المتینِ عشق دراز آفریدہ اند

در شوقِ آں گلم نشد از غنچہ در ظہور
در بُلبُل ایں چہ سوز و گداز آفریدہ اند



از قدِ او قدم تراشیدند | از یدِ او کرم تراشیدند
بہرِ تحریرِ قصۂ حُسنش | از دلِ ما قلم تراشیدند
عشق را چونکہ نیست پایانے | از چہ لوح و قلم تراشیدند
از احد احمد و ز انوارش | ہم عرب ہم عجم تراشیدند
تا شود طوقِ گردنِ عُشّاق | در سرِ زُلفِ خم تراشیدند
دام کردند از دلم آہے | کہ ازاں درد و غم تراشیدند
بُت پرستیم و بت گرانِ جہاں | بہرِ ما ہر صنم تراشیدند
شوخ چشمے نگر کہ از نگہش | جور و ظلم و ستم تراشیدند

گریۂ چشمِ ما چہ طوفان کرد — کہ از و بحر و یم تراشیدند

از رُخِ ہمچو ماہ و زُلفِ سیاہ — ہر دو دیر و حرم تراشیدند

فردِ وقتیم و از تفرّدِ ما

وحشت و خوف و رَم تراشیدند



اے فخرِ ہر نبی و ولی یا علی مدد — علّام ہر خفی و جلی یا علی مدد

ہر مشکلے کہ حل نہ شود از تو حل شود — حلّالِ مشکلات کُلّی یا علی مدد

دلہائے اہلِ دل بسجودِ تو شاغل اند — مسجودِ قلبِ اہلِ دلی یا علی مدد

در ظلِّ لطفِ عامِ تو عالم پناہ یافت — ظلِّ خدائے بے بدلی یا علی مدد

ہر مشکل از تو حل شد و تو حل نمی شوی — مکتوم و مغلق است علی یا علی مدد

لاریب اُمّۃً وسطا ذاتِ پاک تو — در اعتدال معتدلی یا علی مدد

نورِ خدا بگشت عیاں صُورتِ علی — بے اختلاط آب و گلی یا علی مدد

بوبکر و ہم عمر شدہ بعد ازاں غنی — صدق و حیا و ہم عدلی یا علی مدد

ایں مدحِ ناتمام ز حسنِ تمامِ تو — آورد بارِ منفعلی یا علی مدد

مدحِ تو مدحِ چشم بود نورِ چشمِ ما ! یعنی کہ دیدِ شانِ علی یا علی مدد

اُمید دارم ارچہ گنہگارم اے کریم در جُودِ عام پئے علی یا علی مدد

اے منتہائے جملہ سلاسل چہ گویمت دانائے رازِ جزو و کلی یا علی مدد

من زشت و فعلِ من ہمہ زشت است یا علی من پُر دغل تو بے دغلی یا علی مدد

مولائے ما ولائے تو فرض است بر ہمہ جانانِ سیّدِ رُسُلی یا علی مدد

امداد یا علی مدد اے مُرتضےٰ علی اے یا علی علی ولی یا علی مدد

فریاد و زاریم نگرو لطف کن شہا

من بُلبلم تو پاک گلی یا علی مدد



بہ بُت خانہ مرو زاہد مسلماں را کہ می پُرسد

بتاں را گرم بازار ست و یزداں را کہ می پُرسد

زدِل در سے بگو ہم عرض کن حالِ دلِ خود را

کہ ایں جا نزد مستاں کفر و ایماں را کہ می پُرسد

ہمہ تر دامناں سر سبز و باہم عشرتے دارند

توئی خود پاک داماں پاک داماں راکہ می پرسد

ببازارِ ایاز آں شاہ محمودے نمی ارزد

بملکِ کافراں آں شیخ صنعاں راکہ می پرسد

ببزمِ نازنیناں نازبیناں راکہ می پرسد

بخیلِ گل رُخاں بُلبُل غزلخواں راکہ می پرسد



جسمہا را جان مولانا فرید | جان را جاناں مولانا فرید

مُعجزہ فرقان مولانا فرید | معنیِ قرآن مولانا فرید

دیدنش دیدارِ حق بالاتفاق | صُورتِ رحمان مولانا فرید

زندگی بخش جہانِ مردگاں | چشمۂ حیوان مولانا فرید

ہر کسے دارد تمنّائے رُخش | یُوسفِ ذیشان مولانا فرید

جنّ و انسان و ملک در روزِ حشر | دست در دامان مولانا فرید

فخر می دارد بفقرش مصطفےٰ | فقر را برھان مولانا فرید

کوچہ اش را گر منیٰ گویم رو است | عارفاں قربان مولیٰنا فرید
قطبِ اقطاب ست و غوثِ جز و کل | خاتمِ ہر شان مولیٰنا فرید
انبیاء را غبطہ از ذاتِ تو | اولیاء حیران مولیٰنا فرید
مصطفیٰ از شوق او در گریہ | خسروِ خوبان مولیٰنا فرید
ہر کہ دیدش گفت سبحان الّذی | مظہرِ سبحان مولیٰنا فرید
از آسماں آمد ندا در گوشِ من | ما ہمہ غلمان مولیٰنا فرید
چوں علیؓ المرتضیٰ دارد یقین | مصطفیٰ راجان مولیٰنا فرید
ہمچو سُلطان المشائخ بے خلاف | بر ہمہ سُلطان مولیٰنا فرید
ذرّہ را می کند خورشید وقت | جنبشِ دامانِ مولیٰنا فرید
عاجزم از درکِ کنہش عاجزم | برتر از امکان مولیٰنا فرید
کافراں ہم درگہش را ساجد اند | کُفر را ایمان مولیٰنا فرید

فردم و عبدُ الفریدم از ازل
بُلبُلِ بستانِ مولیٰنا فرید

